# سلام بارگاہِ سیّدالکونین رحمۃ للعالمین ﷺ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنے والا ہے

اَلسَّلَامُ عَلَيْکَ اَيُّهَا النَّبِیُّ السَّيِّدُ الْکَرِيْمُ وَالرَّسُوْلُ الْعَظِيْمُ

سلام ہو آپ ﷺ پر اے نبی ﷺ کرم والے سردار اور عظیم رسول

الرَّؤُفُ الرَّحِيْمُ ط وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ

رؤوف ورحیم اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکات رحمت

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْکَ يَا سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا وَحَبِيْبِنَا وَقُرَّةَ اَعْيُنِنَا يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ط

سلام ہو آپ ﷺ پر اے ہمارے سردار ہماری نبی اور ہمارے محبوب اور ہماری آنکھوں کی ٹھنڈک یارسول اللہ

اَلصَّلٰوةُ وَلسَّلَامُ عَلَيْکَ يَانَبِیَّ اللّٰهِ ط

رحمت اور سلام ہو آپ ﷺ پر اے اللہ کے نبی ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَلسَّلَامُ عَلَيْکَ يَاجَمَالَ مُلْکِ اللّٰهِ ط

رحمت اور سلام ہو آپ ﷺ پر اے اللہ کی بادشاہی کے حسن وجمال

اَلصَّلٰوةُ وَلسَّلَامُ عَلَيْکَ يَانُوْرَ عَرْشِ اللّٰهِ ط

رحمت اور سلام ہو آپ ﷺ پر اے اللہ کے عرش کے نور

اَلصَّلٰوةُ وَلسَّلَامُ عَلَيْکَ يَاخَيْرَ خَلْقِ اللّٰهِ ط

رحمت اور سلام ہو آپ ﷺ پر اے اللہ کی مخلوق میں سب سے بہترین

اَلصَّلٰوةُ وَلسَّلَامُ عَلَيْکَ يَا شَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ ط

رحمت اور سلام ہو آپ ﷺ پر اے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں گناہگاروں کی شفاعت کرنے والے

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْکَ يَا مَنْ اَرْسَلَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ ط

رحمت اور سلام ہو آپ ﷺ پر اے اللہ کی طرف سے رحمت بنا کر بھیجے گئے رسول تمام جہانوں کے لیے

وَقَدْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی فِیْ حَقِّکَ الْعَظِيْمِ ط وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْآ اَنْفُسَهُمْ

اور تحقیق اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کے حق میں ارشاد فرمایا اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کر بیٹھیں

جَآءُوْکَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ط

تو اے محبوب آپ کے حضور حاضر ہوں اور پھر اللہ تعالیٰ سے معافی مانگے اور سفارش کریں ان کی رسول تو اللہ تعالیٰ کو ضرور معاف فرمانے والا مہربان پائیں گے

اَلصَّلٰوةُ وَلسَّلَامُ عَلَيْکَ يَا مُحَمَّدَ ابْنَ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ ابْنِ هَاشِمٍ ط

سلام اور رحمت ہو آپ ﷺ پر اے محمد، عبداللہ کے بیٹے جو عبدالمطلب کے بیٹے تھے جو ہاشم کے بیٹے تھے

يَا طٰهٰ يَا يٰسٓ يَا بَشِيْرُ يَا سِرَاجُ يَا مُنِيْرُ يَا مُقَدَّمَ جَيْشِ الْاَنْبِيَآءِ

اے طٰہٰ اے یٰسین اے بشارت دینے والے اے روشن چراغ اے منور کرنے والے اے سید سالار گروہ انبیاء

وَالْمُرْسَلِيْنَ وَهَآ اَنَا يَا سَيِّدِیْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَدْ جِئْتُکَ هَارِبًا مِّنْ ذَنْبِیْ

اور مرسلین کے اور لیجئے اے میرے سردار اے اللہ کے رسول آپ ﷺ کے پاس آیا ہوا بھاگتا ہوا اپنے گناہوں سے اور اپنے عمل سے

وَمِنْ عَمَلِیْ وَمُسْتَشْفِعًا وَّ مُسْتَجِيْرًا بِکَ اِلٰی رَبِّیْ

شفاعت طلب کرتا ہوا اور اپنے رب کی بارگاہ میں آپ کے توسل سے فریاد رسی چاہتا ہوا آپ میری سفارش کیجئے اے سفارش کرنے والے

فَاشْفَعْ لِیْ يَا شَفِيْعَ الْاُمَّةِ يَا کَاشِفَ الْغُمَّةِ يَا سِرَاجَ الظُّلْمَةِ اَجِرْنِیْ بِهٖ

امت کی، اے غم کو دور کرنے والے اے اندھیروں کے چراغ آپ کے صدقے

يَآ اَللّٰهُ مِنَ النَّارِ ط

اے اللہ مجھے دوزخ سے بچا

يَانَبِيَّ الرَّحْمَةِ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ط اَتَيْنٰكَ زَآئِرِيْنَ وَ قَصَدْنَاكَ رَاغِبِيْنَ وَعَلٰى

اے نبی رحمت اے اللہ کے رسول ﷺ ہم زیارت کے لیے حاضر ہوئے ہیں اور حاضر ہوئے ہیں رغبت کرتے ہوئے اور آپ

بَابِكَ الْعَالِيْ وَاقِفِيْنَ وَبِحَقِّكَ عَارِفِيْنَ فَلَا تَرُدَّنَا خَآئِبِيْنَ وَلَا عَنْ

کے بلند دروازے پر بیٹھنے کے لیے اور آپ ﷺ کے حق کو پہچاننے کے لیے ہمیں ناامید و ناکام نہ لوٹایئے اور نہ ہی اپنی شفاعت

بَابِ شَفَاعَتِكَ مَحْرُوْمِيْنَ يَاسَيِّدِيْ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ط

سے محروم فرمایئے اے میرے سردار اے اللہ کے رسول ﷺ

اَسْئَلُكَ الشَّفَاعَةَ وَاَسْئَلُ اللّٰهَ تَعَالٰى لَكَ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ

میں آپ ﷺ کی شفاعت کا طلبگار ہوں اور اللہ تعالیٰ سے مانگتا ہوں آپ کے لیے وسیلہ اور فضیلت

وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ وَالْحَوْضَ الْمَوْرُوْدَ وَالشَّفَاعَةَ

اور بلند درجہ اور مقام محمود اور شفاعت عظمیٰ

الْعُظْمٰى فِيْ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَالْيَوْمِ الْمَشْهُوْدِ ط

قیامت کے دن اور حاضری کے دن

يَا خَيْرَ مَنْ دُفِنَتْ فِي الْقَاعِ اَعْظُمُهٗ

اے ان سے بہترین جو ہموار زمین میں دفن کیے گئے

فَطَابَ مِنْ طِيْبِهِنَّ الْقَاعُ وَالْاَكَمُ

جن کی خوشبو سے زمین اور ٹیلے معطر ہوئے

نَفْسِي الْفِدَاءُ لِقَبْرٍ اَنْتَ سَاكِنُهٗ

میری جان اس قبر پر قربان آپ جس میں آرام فرما ہیں

فِيْهِ الْعَفَافُ وَفِيْهِ الْجُوْدُ وَالْكَرَمُ

جس میں پاکدامنی ہے اور جود و سخا ہے

اَنْتَ الْحَبِيْبُ يَا حَبِيْبُ اَنْتَ الشَّفِيْعُ يَا شَفِيْعَ اللّٰهِ ط

آپ ﷺ حبیب ہیں اے حبیب آپ ﷺ شفیع ہیں۔ اے اللہ کی بارگاہ میں سفارش کرنے والے

اَنْتَ الْمُشَفَّعُ اَنْتَ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُکَ عِنْدَ الصِّرَاطِ

آپ ﷺ وہ ہیں جن کی شفاعت قبول کی جائے گی اور آپ ﷺ وہ ہیں جن کی شفاعت کی امید کی جاتی ہے پل صراط سے گزرتے

اِذَا مَازَلَّتِ الْقَدَمُ ط اَشْهَدُ اَنَّکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

وقت جب قدم پھسلتے ہوں گے بے شک میں گواہی دیتا ہوں آپ نے اے اللہ کے رسول ﷺ

قَدْ بَلَّغْتَ الرِّسَالَةَ وَ اَدَّیْتَ الْاَمَانَةَ وَنَصَحْتَ الْاُمَّةَ وَ كَشَفْتَ الْغُمَّةَ

پیغام پہنچا دیا ہے اور امانت ادا کر دی ہے اور آپ ﷺ نے امت کو نصیحت کی اور تاریکی کو کھول دیا اور ظلمتوں کو جلا بخشی اور اللہ کی

وَ جَلَّیْتَ الظُّلْمَةَ وَ جَاهَدْتَّ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ حَقَّ جِهَادِهٖ وَ عَبَدْتَّ رَبَّکَ

راہ میں جہاد کیا۔ جیسا کہ جہاد کا حق ہے اور آپ ﷺ نے اپنے رب کی عبادت کی حتیٰ کہ آپ ﷺ کے پاس یقین آگیا اللہ تعالیٰ آپ ﷺ کو

حَتّٰی اَتَاکَ الْیَقِیْنُ جَزَاکَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنَّا وَعَنْ وَّالِدِیْنَا وَعَنِ الْاِسْلَامِ

ہماری طرف سے اور ہمارے والدین کی طرف سے اور تمام مسلمانوں کی طرف سے جزائے خیر دے ہم آپ کی شفاعت کے

خَیْرَ الْجَزَآءِ وَنَسْئَلُکَ الشَّفَاعَةَ اَنْ تَشْفَعَ لَنَا عِنْدَ اللّٰهِ یَوْمَ الْعَرْضِ یَوْمَ

طلبگار ہیں آپ ہماری اللہ کی بارگاہ میں قیامت کے دن شفاعت فرمائیں

الْفَزَعِ الْاَکْبَرِ ط یَوْمَ لَا یَنْفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ ۝ اِلَّا مَنْ اَتَی اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِیْمٍ ۝

دن بہت بڑے غم کے۔ جس دن نفع نہیں دے گا مال اور نہ بیٹے مگر اسے جو لایا اللہ کی بارگاہ میں قلب سلیم

اِشْفَعْ لَنَا وَلِوَالِدِیْنَا وَلِاَوْلَادِنَا وَلِاَزْوَاجِنَا وَلِاِخْوَانِنَا وَلِاَخَوَاتِنَا

شفاعت کیجئے ہماری اور ہمارے والدین کی اور ہماری اولاد کی بیویوں کی اور ہمارے بھائیوں کی اور ہماری بہنوں کی اور ہماری

وَلِمَشَائِخِ طَرِیْقَتِنَا وَ مَشَائِخِ اَوْرَادِنَا وَلِاَسَاتِذَتِنَا وَلِجِیْرَانِنَا وَلِمَنْ اَوْ

طریقت کے مشائخ کی اور ہماری، ہمارے اوراد کے مشائخ اور ہمارے اساتذہ کی اور ہمارے پڑوسیوں کی اور اس کی جس نے

صَانَا وَ قَلَّدَنَا عِنْدَکَ بِدُعَآءِ الْخَیْرِ عِنْدَ الزِّیَارَةِ ط

| |
|---|
| ہمیں وصیت کی اور تیری بارگاہ میں اچھی دعا کرنے کو کہا زیارت کے وقت اور دورود سلام ہو |

اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سُلْطَانَ الْاَنْبِیَاءِ وَ الْمُرْسَلِیْنَ ط

| |
|---|
| آپ ﷺ پر اے نبیوں اور رسولوں کے بادشاہ درود و سلام ہو |

اَلصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَ عَلٰی اٰلِکَ وَ ذُرِّیَّتِکَ

| |
|---|
| اے اللہ کے رسول اور آپ ﷺ کی آل پر اور آپ کی اولاد پر |

فِیْ کُلِّ اٰنٍ وَّ لَحْظَةٍ عَدَدَ کُلِّ ذَرَّةٍ مِّائَةَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّة

| |
|---|
| ہر گھڑی اور ہر لمحہ میں ہر ہر ذرہ کے برابر لاکھوں بار |

مِّنْ [ رِضَاءِ الْمُصْطَفٰی الْاَعْظَمِیَّ ابْنِ صَدْرِ الشَّرِیْعَةِ اَمْجَدُ عَلِیْ ] یَسْأَلُکَ

| |
|---|
| آپ کے حقیر غلام [ یہاں پڑھنے والا اپنا اور اپنے والدِ گرامی کا نام لے ] کی طرف سے جو آپ سے شفاعت کی بھیک مانگتا ہے |

الشَّفَاعَةَ فَاشْفَعْ لَهٗ وَ لِلْمُسْلِمِیْنَ ○

| |
|---|
| آپ ﷺ اس کی شفاعت کیجئے اور تمام مسلمانوں کی |

# موسیٰ ز ہوش رفت بیک جلوۂ صفات
# تو عینِ ذات می نگری در تبسّمی

حضرتِ موسیٰؑ ذاتِ باری کی ایک تجلی صفت کی دید سے ہوش میں نہ رہے، جبکہ نبی کریم ﷺ نے ذاتِ الٰہی کا دیدار کیا اور تبسم فرمایا